وَالْجَآنَّ خَلَقْنٰهُ مِنْ قَبْلُ مِنْ نَّارِ السَّمُوْمِ (الحجر ۲۷)

# حاضرات آسیب وجنات

آسیبی مریض وآسیبی گھر ہونے کی علامات۔ تشخیص امراض کے مجرب طریقے۔ آسیبی امراض کے مریضوں کے لئے مجرب المجرب اور راز سینہ عملیات وتعویذات

# فہرست مضامین



# فہرست مضامین

# آغازِ کتاب

فرمانِ رسالتمآبؐ ہے!

اَنَا مَدِیْنَۃُ الْعِلْمِ وَعَلِیٌّ بَابُھَا

میں باب مدینۃ العلم حضرت امیر المومنین

علیؑ ابنِ ابی طالب علیہ السلام

کے بابرکت نام سے اِس کتاب

کا آغاز کرتا ہوں!

گر قبول افتد زہے عز و شرف

خاکسار

پیر ملازم حسینؒ (ماہر روحانیات) اسلام آباد



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# نذرانہ عقیدت




ہیبتِ نادِ علی میں وہ قرینہ دیکھا

رقص کرتا ہوا خشکی پہ سفینہ دیکھا

جب بھی مشکل میں لیا نام علیؑ گھبرا کر

میں نے مشکل کی جبیں پر بھی پسینہ دیکھا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# نذرانۂ عقیدت

بحضور سرکار سید الشہداء

## حضرت امام حسین علیہ السلام

شاہ است حسینؑ ○ بادشاہ است حسینؑ

دین است حسینؑ ○ دین پناہ است حسینؑ

سر داد نہ داد دست ○ در دستِ یزید

حقا کہ بنائے لا الٰہ ○ است حسینؑ

حسنِ عقیدت: حضرت خواجہ غریب نواز سید معین الدین (اجمیر شریف)



# ارشادِ ربُّ العزت

وَالْجَآنَّ خَلَقْنٰهُ مِنْ قَبْلُ مِنْ نَّارِ السَّمُوْمِ (الحجر ۲۷)

اور جنوں کو (انسان سے) بھی پہلے ہم نے دہکتی ہوئی آگ سے پیدا کیا تھا

# حضور پاکؐ کا ارشاد ہے!

کہ جب رات کا اندھیرا چھا جاتا ہے۔ تو اپنے بچوں کو باہر نہ نکلنے دو۔ اس وقت شیاطین کے گروہ بازاروں اور چوکوں میں پھرتے ہیں اور بچوں پر ان کا اثر ہو جاتا ہے۔ اور فرمایا کہ جب رات کا ایک حصہ گزر جاتا ہے تو بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھ کر گھر کے آنے جانے کا دروازہ بند کر دو۔ اور جو برتن کھانے پینے کے ہیں۔ اُن کو کھلا نہ رہنے دو۔ ڈھانک دو۔ اور چراغ بھی بجھا دو (رات کا تہائی حصہ گزر جانے پر) اور گھر کا دروازہ آنے جانے کا تو بعد نمازِ عشاء ہی بند کر دو۔ حضورؐ نے فرمایا کہ شیاطین بند دروازہ نہیں کھول سکتے۔ رات کی تاریکی میں جس گھر کا دروازہ کھلا ہوتا ہے اُس میں شیاطین گھس آتے ہیں۔

سفلی قوتوں کے بارے میں **ارشادِ نبویؐ** ہے
کہ شیاطین بدنِ انسانی میں داخل ہو کر خون
کے ساتھ ساتھ آدمی کے رگ و ریشہ میں
گردش کرتے رہتے ہیں۔
اِس طرح سے بدنِ انسانی پورے کے
پورے شیطانی شکنجے میں جکڑے اور
کسے جاتے ہیں۔ آدمی خود کو مختلف امراض
کے منحوس چکّر میں پھنسا محسوس کرتا ہے۔

## جنّات کا اِنسانوں کے جسم میں داخل ہونا

اب یہ بات تحقیق طلب ہے۔ کہ جنّات کا
کا اِنسانوں پر صرف اثر ہوتا ہے یا ان کے جسم
کے اندر داخل ہوتے ہیں۔ کتاب و سُنت کے مطالعہ
سے بھی یہ بات ثابت ہوتی ہے۔ کہ جنات انسانوں
کے جسم میں داخل ہو جاتے ہیں۔
چنانچہ صحیح مُسلم میں حضرت ابو سعید رضی تعالیٰ عنہ
سے روایت ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلم نے
یعنی جب تم میں سے کسی کو جماہی آئے تو اپنا ہاتھ اپنے منہ پر رکھ لے
کہ شیطان (پیٹ میں) داخل ہو جاتا ہے۔



# دیوانِ علیؑ

دریں علیؑ دیوان علیؑ شاہِ مرداں علیؑ ○ قوتِ پروردگار شیرِ یزداں علیؑ
پڑھے اسد اللہ الغالب بولے نقیب ○ نصرٌ من اللہ و فتحٌ قریب
نعم المولیٰ و نعم النصیر ○ المدد یا علی مدد دیوان دستگیر
ہو کر دلدل پر سوار آگئے علی مرتضیٰ ○ ساتھ ہیں سب خواجگان بحکم محمد مصطفیٰ
یا علی مرتضیٰ نام سے تیرے ٹل گئی ہر بلا ○ پڑھا جب کن فیکون دیا حق نے باطل مٹا
یا قہار قہر کر یا جبار جبر کر ○ سحر و جادو آسیب یا بد روح حاضر کر
دفع ہوں سب شیاطین بحکم ربِ کریم ○ لا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم
ہر طرف ہیں سب رجال قید ہوئے کل شیاطین ○ نعرہ لگا جب لا الہ کانپ اُٹھے سب لعین
لا الہ الا انت سبحانک انی کنت من الظالمین ○ پڑھا جب اسم اعظم جل مرے مردود لعین
لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ
یا علیؑ یا عظیم۔ یا علیؑ یا عظیم

# مقدمہ

آج کل آسیبی امراض کا سلسلہ عام ہو گیا ہے۔ اکثر لوگ آسیبی امراض میں مبتلا نظر آتے ہیں۔ آسیبی اثرات کی وجہ سے رشتوں کی بندش لگ جاتی ہے۔ نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ ایسے آسیب زدہ لوگوں کے رشتے آتے ہی نہیں۔ بلکہ لگے لگائے رشتے بھی ٹوٹ جاتے ہیں۔ اور رشتہ داروں میں دراڑ پڑ جاتی ہے۔

اسی طرح میاں بیوی کے تعلقات میں کشیدگی پیدا ہو جاتی ہے۔ اور بسا اوقات نوبت طلاق تک پہنچ جاتی ہے۔ بعض گھروں میں دیکھا گیا ہے۔ کہ میاں بیوی ایک دوسرے پر جان چھڑکتے ہیں۔ اور پھر اچانک یہ ہوتا ہے۔ کہ ایک دوسرے کی صورتوں سے بے زار ہو جاتے ہیں۔

آسیبی اثرات بچوں پر پڑنے سے بچے نافرمان اور آوارہ ہو جاتے ہیں۔ اور پڑھائی میں ان کا دل نہیں لگتا۔ نہ ہی وہ سکول جاتے ہیں۔ والدین سے ان کو نفرت ہو جاتی ہے۔ اور بعض بچے گھروں سے بھاگ جاتے ہیں۔

آسیبی امراض کی عورتوں کو حمل قرار نہیں پاتا۔ بار بار ضائع ہو جاتا ہے۔ یا بچے ہو کر مر جاتے ہیں۔ بعض عورتیں بستہ ہو جاتی ہیں۔ اور ہمبستری سے ان کو نفرت ہو جاتی ہے۔ اس کے تحت وہ عورت کسی مرد کے قابل نہیں رہتی۔

اسی طرح مرد بھی بستہ ہو جاتے ہیں۔ اور وہ کسی



عورت کے قابل نہیں رہتے۔ اور ان کی مردانگی تقریباً ختم ہو جاتی ہے۔

آسیب زدہ شخص کا کاروبار بند ہو جاتا ہے۔ حصول رزق کے تمام راستے بند ہو جاتے ہیں۔ یہاں تک کہ اُسے کوئی شخص بھیک دینے کے لئے بھی تیار نہیں ہوتا۔ اس کے اپنے بیگانے بن جاتے ہیں۔ شناسا اجنبی بن جاتے ہیں۔ دوست بھی دشمن بن جاتے ہیں۔ یہاں تک کہ اس کی کوئی اچھی عادت بھی دوسروں کو بری لگتی ہے۔ مالی و معاشی طور پر بدحال شخص دوسروں کی نظروں میں ذلیل اور تماشہ بن کر رہ جاتا ہے۔

حضور ﷺ کا ارشاد ہے

کہ شیطان انسانی بدن میں داخل ہو کر خون کے ساتھ ساتھ آدمی کے رگ و ریشہ میں گردش کرتے رہتے ہیں۔ اس طرح سے بدنِ انسانی پورے کے پورے شیطانی شکنجے میں جکڑے اور کسے جاتے ہیں۔

آدمی خود کو مختلف امراض میں اور منحوس چکر میں پھنسا ہوا محسوس کرتا ہے۔ ڈاکٹر اور حکیم اور دوا تک بدل بدل کر دیکھتے ہیں۔ مگر ناکامی ہے کہ دامن ہی نہیں چھوڑتی۔ مریض ہیں کہ مسلسل جادو کی دلدل میں دھنستے چلے جاتے ہیں۔ روحانی امراض نے ہر طرف غلبہ حاصل کر رکھا ہے۔ ہر طرف ڈپریشن اور ٹینشن کا سیاہ دھواں پھیل چکا ہے۔

شیاطین اپنی کارگزاری سے پوری طرح مطمئن ہیں۔ ان کا ایک ایک شر خطا ہوئے بغیر اپنے نشانے پر پوری طرح سے

فٹ بیٹھا ہوا ہے۔ غیر ضروری جادو ٹونے۔ گنڈے تعویز جھاڑ
پھونک نے شیطانی کھیل کو پہلے سے زیادہ گھمبیر بنا کے رکھ دیا ہے
چلتے ہوئے کام اچانک رکنے لگتے ہیں۔ اٹھتے ہوئے قدم تھم جاتے ہیں۔
عروج پر پہنچا ہوا کاروبار اچانک زوال پذیر ہو جاتا ہے۔ ہنستے
مسکراتے رشتے زندگی کا بوجھ بن جاتے ہیں۔ کسی روز منگیتر منگنی
توڑنے کا سندیسہ بھیج دیتے ہیں۔ کہیں چار بچوں کی ماں کو بذریعہ
ڈاک طلاق نامہ تھما دیا جاتا ہے۔ کسی جگہ پر دوشیزہ کا زندگی
بھر رشتہ ہی نہیں آتا۔ اور اس بے چاری کے سنہرے سپنے بغیر
تعبیر کے ہی ویران ہو جاتے ہیں۔ کسی نئی نویلی لڑکی کے اوپر تلے درجنوں
رشتے آتے ہیں۔ مگر بات کسی جگہ ٹھہر ہی نہیں پاتی۔

## یہ سب کیا ہے؟

یہ سب کچھ بندش کا نتیجہ ہے۔ ایسی بندشیں ہر روز لگتی
رہتی ہیں۔ چھوٹے موٹے کام کئی کئی برس تک رکے رہتے ہیں۔
روزمرہ کے ناہموار حالات | ناگوار واقعات ناقابل فہم۔
سانحات اور تلخ تجربات سے برسرِ پیکار لوگوں کو دیکھ کر میں نے چند
برس پہلے لوگوں کے روحانی مسائل پر قلم اٹھانے کا مصمم ارادہ کیا تھا
اور آج الحمدللہ مجھے نامساعد حالات و واقعات اور مشکلات سے
کامیابی و کامرانی نصیب ہوتی ہے۔ جس میں میں اپنے پروردگار کا
شکر گزار ہوں۔ کہ جس نے مجھے کتاب "حاضرات آسیب و جنات"
مرتب کرنے کی توفیق عطا فرمائی۔ میری دوسری چند کتب کی طرح



میری یہ کتاب بھی آپ کے ہاتھوں کا بوسہ لے رہی ہے۔
مجھے اپنے کام اور مقاصد میں کہاں تک کامیابی نصیب
ہوتی ہے۔ اس بات کا فیصلہ میں نے نہیں بلکہ آپ نے کرنا ہے
جہاں تک میری کوشش تھی۔ تو میں نے دنیائے عملیات کے پوشیدہ
خزانوں کے ایک ایک راز کو فاش کر دیا ہے۔ اپنے ذاتی تجربات
اور مشاہدات کو بیان کرنے میں کسی بغض یا کسی بخل سے کام نہیں
لیا بلکہ بہت کشادہ دلی سے وہ سب کچھ بیان کر دیا ہے۔ کہ جس
کی آپ کو ضرورت ہے۔

میں نے کتاب کو نہایت ہی عام فہم اور سادہ الفاظ میں تحریر
کیا ہے۔ تاکہ کم پڑھے لکھے لوگ بھی کتاب سے استفادہ حاصل کرنے
میں کسی قسم کی دشواری محسوس نہ کریں۔

کتاب کی ترتیب و تشکیل اور مشاورت و معاونت
میں جن جن حضرات نے دلچسپی لی۔ میں ان تمام حضرات کا شکریہ
ادا کرتا ہوں۔

خاکسار

**ملازم حسین** (ماہر روحانیات)

اسلام آباد

# عرضِ مصنف

قارئین حاضرات و آسیب کا گرانقدر اور قیمتی سلسلہ اُن لوگوں کے لیئے بہت فائدہ مند ثابت ہوگا۔ جو لوگ حاضرات آسیب و جنات کا علم سیکھنا چاہتے ہیں۔ یا ایسے لوگ جن کا واسطہ روزمرہ آسیبی مریضوں سے پڑتا ہے۔ جن کے آستانے پر اس طرح کے مریض آتے ہیں۔ اور حاضرات آسیب و جنات کا علم نہ ہونے کی وجہ سے اُن کو بار بار ناکامی کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔

میری تحقیق کے مطابق آج کل ہر دُوسرا شخص آسیبی مریض / مریضہ ہے۔ جن پر جنات مُسلط ہیں۔ اسی طرح ہر دُوسرا آسیبی ہے۔ جہاں پر جنات کا ڈیرہ ہے۔ ان کو ستاتے اور تنگ کرتے ہیں۔

لہذا جنات سے نجات اور اِن سے نمٹنے کے طریقے اِن لوگوں کیلئے تفصیل سے لکھے جا رہے ہیں۔ اِس فن کے شائقین کے لیئے یہ ایک قیمتی تحفہ ہے۔ جس کی قدر دانی کی اُمید کی جاتی ہے۔ اُمید ہے کہ قارئین یہ علم حاصل کر کے مخلوقِ خدا کی بھلائی کے لیئے نیک کام کریں گے۔ اور جن لوگوں کو ایک عرصہ سے جنات مسلط ہیں۔ یا اُن کے گھروں میں رہتے ہیں۔ اُن کو نجات دلائیں گے۔

خاکسار
مُلازم حسین (ماہر روحانیات)
اسلام آباد



# آسیبی مریض ہونے کی علامات

قارئین سب سے پہلے ہم وہ علامات لکھ رہے ہیں۔ جن سے معلوم ہوگا۔ کہ آسیبی مریض ہونے کی علامات کیا کیا ہوتی ہے۔ اگر خدانخواستہ آپ کسی مرض کا شکار ہیں۔ تو اپنی تشخیص خود کریں۔ کہ آپ کا مرض جسمانی ہے۔ یا کہ رُوحانی؛ لہٰذا ان علامات پر غور کریں۔ کہیں آپ کے ساتھ تو ایسا نہیں ہو رہا۔ اگر ان علامات میں سے آپ بھی کچھ محسوس کرتے ہوں۔ تو سمجھ لیں کہ آپ آسیبی مریض ہیں۔

سر اور کندھوں کا وزنی رہنا۔ چلتے پھرتے یہ محسوس ہوتا ہے کہ آپ کے ساتھ ساتھ کوئی اور بھی چل رہا ہے۔ لیکن دیکھنے پر نظر نہ آئے۔ یا غیر متعلقہ باتیں سنائی دینا۔ خون کے چھینٹے کپڑوں پر پڑنا۔ پانی کی بوندیں گرتے محسوس ہونا۔ قبرستان یا کسی مرنے والے کے گھر جا کر سر اور کندھے وزنی ہو جانا۔ ایسی قوالی جس میں مولا مُشکل کشاء علیؑ کا ذکر ہو۔ سن کر طبیعت کا خراب ہو جانا۔ نیند کا نہ آنا۔ یا سوتے وقت اپنے اوپر کسی کا دباؤ محسوس ہونا۔ جھٹکے لگنا۔ چارپائی وغیرہ کا بار بار ہلنا۔ کانوں میں ڈھول بجنے کی آوازیں آنا۔ بغیر کسی وجہ کے شدید غصہ آنا۔ مردلبستہ نماز پڑھتے وقت یا تلاوت کرتے وقت سر اور کندھوں کا وزنی ہونا۔ تعویذ گلے میں ڈال کر تکلیف کا بڑھ جانا۔ سر میں ایسا محسوس ہونا جیسے کوئی کیڑا رینگ رہا ہو۔ پورے جسم میں سوئیاں چبھنا۔

کسی بھی کام کرنے کو دل نہ کرنا جس کی بظاہر کوئی وجہ نہ ہو۔

**نکتہ:** بعض آسیبی مریض اس طرح کے دیکھے گئے ہیں کہ جن کا نہ ہی تو سر وزنی ہوتا ہے۔ نہ ہی سر کندھے وزنی ہوتے ہیں۔ ایسے مریضوں کی جو علامات میرے سامنے آئیں۔ وہ یہ ہیں۔ کہ ایسے مریضوں کو بغیر کسی وجہ کے شدید غصہ آتا ہے۔ یعنی وہ معمولی معمولی باتوں پر بڑنا شروع کر دیتے ہیں۔ ان کو خود بھی پتہ نہیں ہوتا کہ انہوں نے ایسا کیوں کیا ہے۔

دوسری تشخیص جو سامنے آئی ہے۔ وہ یہ ہے کہ ایسے مریضوں کا کاروبار بالکل بند ہو جاتا ہے۔ وہ جو بھی کام کرتے ہیں۔ ان کو نقصان در نقصان ہوتا ہے۔ یعنی بظاہر سوائے غصے کے اور کوئی علامات نہیں ہوتی۔ لیکن ایسے لوگ شدید بندش کا شکار ہوتے ہیں۔

## ایک ضروری وضاحت

درج بالا آسیبی مریض ہونے کی جتنی بھی علامات میں نے لکھی ہیں۔ اس کا مطلب یہ نہیں ہے کہ اور کوئی علامات نہیں ہوتی مثلاً کتنی ایسے مریض میرے پاس آتے ہیں۔ کسی کا بازو پکڑا ہوتا ہے۔ کسی کی ٹانگ پکڑی ہوتی ہے۔ کسی کی نیند بالکل بند ہے۔ کسی کا دل پکڑا ہوا ہے۔ کسی کا سر اور کندھے وزنی ہوتے ہیں۔ کسی کی نظر بند ہے۔ کسی کی شہوت بند ہے۔ وغیرہ۔ وغیرہ

قارئین آسیبی مریض ہونے کی بظاہر کیا کیا علامات ہوتی ہیں۔ امید ہے کہ آپ نے ان کو بغور پڑھا ہوگا۔ اب اگلا مرحلہ



گھر کا ہے۔ کہ آسیبی گھر ہونے کی کیا کیا علامات ہوتی ہیں۔ لیکن اس سے لکھنے سے قبل میں یہ بات ضروری سمجھتا ہوں۔ کہ اپنے مریض (آسیبی مریضوں کے لیے) وہ پرہیز بھی لکھی جائے۔ جن سے تکلیف بڑھتی ہے۔ اور مریض شدید دباؤ کا شکار ہو جاتا ہے۔ اس لیے آسیبی مریضوں کو میرا یہی مشورہ ہے۔ کہ وہ لکھی گئی ہدایات پر سختی سے عمل کریں۔

## خصوصی ہدایات

آسیبی مریضوں کے لیے خصوصی ہدایات لکھی جا رہی ہیں۔ ان پر سختی سے عمل کریں۔ ورنہ سخت نقصان کا اندیشہ ہے۔

① اپنے طور پر کوئی بھی ورد/ وظیفہ/ عمل ہرگز نہ کریں۔ نہ ہی کسی سے کوئی تعویذ لے کر اپنے گلے یا بازو پر باندھیں۔ ورنہ مایوسی یا سخت نقصان کا اندیشہ ہے۔

② ایسا گھر جہاں پر کوئی فوت ہو جائے۔ وہاں پر ہرگز نہ جائیں۔ ورنہ یہ تکلیف بڑھ جائے گی۔ اور پھر کوئی علاج کارگر نہ ہوگا۔ اس لیے مکمل احتیاط کریں۔

③ بڑا گوشت کھانے سے قطعی پرہیز کریں۔

④ قبرستان یا مزارات پر ہرگز نہ جائیں۔

⑤ کالے رنگ کے کپڑے ہرگز نہ پہنیں۔ ورنہ مایوسی یا کسی نقصان کا امکان ہے۔

**نکتہ:** بعض آسیبی مریضوں کو دیکھا گیا ہے۔ کہ بڑا گوشت کھانے سے ان کو کسی طرح کی تکلیف نہیں ہوتی۔ بلکہ

وہ شوق سے کھاتے ہیں۔ لہذا اگر کسی کو بڑا گوشت کھانے سے تکلیف نہ ہوتی ہو۔ تو پھر بڑا گوشت کھانے میں کوئی مضائقہ نہیں ہے۔

قارئین ابھی ہم نے جو آسیبی مریضوں کے لیئے ہدایات لکھی ہیں ان کو آپ نے پڑھا۔ یہاں پر بھی میں ایک بات لکھنی ضروری سمجھتا ہوں وہ یہ ہے کہ اکثر مریضوں کو پتہ چل جاتا ہے۔ کہ مجھے فلاں چیز کھانے سے زیادہ تکلیف ہوتی ہے۔ یا فلاں جگہ جانے سے تکلیف میں اضافہ ہو جاتا ہے۔ اس لئے آسیبی مریضوں کو چاہیئے۔ کہ وہ خود بھی عقل سے کام لیں۔ جو چیز کھانے یا کسی ایسی ویسی جگہ پر جانے سے ان کی تکلیف میں اضافہ ہوتا ہو۔ تو ان کو خود ہی احتیاط برتنی چاہیئے۔

قارئین اب ہمارا اگلا موضوع ہمارا گھر ہے۔ گھر سب کو پیارا ہوتا ہے۔ اب ہم اس میں دیکھتے ہیں۔ کہ ایک آسیبی گھر ہونے کی کیا کیا علامات ہوتی ہیں۔

## آسیبی گھر ہونے کی علامات

گھر میں غیر متعلقہ آوازیں سنائی دینا۔ کسی کے چلنے کی آواز آتے۔ یا رونے یا ہنسنے کی آوازیں آنا۔ گھر میں لائٹ خود بخود آن ہو جانا یا آف ہو جانا۔ دروازے خود بخود کھل جانا یا بند ہو جانا۔ گھر میں خون کے چھینٹے آنا۔ چھت پر کسی کے چلنے پھرنے کی آوازیں آنا۔ چھت پر



کسی کے جھاڑو دینے کی آوازیں آنا۔ گھر میں پتھروں کا آنا۔ دروازے پر دستک دینا۔ لیکن کھولنے پر کوئی نظر نہ آتے۔ گھر میں کسی ڈراؤنی شکل کا نظر آنا جو اچانک غائب ہو جاتے۔ کھانا پکانے کی آوازیں آنا۔ رات سوتے وقت یہ محسوس ہونا جیسے کہ آپکے ساتھ کوئی اور بھی لیٹا ہوا ہو۔

**نکتہ:۔** اکثر لوگوں کو دیکھا گیا ہے کہ وہ جب گھر سے باہر جاتے ہیں۔ تو دوسری جگہ پر جا کر وہ بالکل ٹھیک ہو جاتے ہیں۔ جیسے کہ ان کو کوئی بیماری ہی نہ ہو۔ جتنی دیر وہ گھر سے باہر رہیں گے۔ وہ بالکل ٹھیک رہیں گے۔ جونہی واپس گھر میں قدم رکھیں گے۔ ان کی حالت پہلے جیسی ہو جائے گی۔

لہذا آسیبی گھر ہونے کی یہ ایک خاص تشخیص ہے۔ اس کے برعکس بعض اوقات ایسا ہوتا ہے۔ کہ اکثر لوگوں کو دیکھا گیا ہے۔ کہ وہ گھر میں بالکل ٹھیک ہوتے ہیں۔ اور ہر طرح کا سکون محسوس کرتے ہیں لیکن وہ کسی دوسری جگہ پر جہاں پر کام کرتے ہیں۔ مثلاً دکان۔ ہوٹل۔ آفس۔ یا کسی فیکٹری وغیرہ وہاں جا کر وہ شدید آسیبی دباؤ کا شکار ہو جاتے ہیں۔ اور ان کا کام کرنے کو بالکل جی نہیں کرتا۔ نہ ہی وہاں بیٹھنے کو دل کرتا ہے۔ اس سے مراد یہ ہے کہ ایسے لوگ جن کے ساتھ اس طرح کی کیفیت ہوتی ہے۔ کاروبار کی جگہ یا آفس۔ فیکٹری وغیرہ۔ آسیبی جگہ ہوتی ہیں۔ اسی طرح بعض لوگ اپنے رشتہ داروں کے گھر جا کر ایسا محسوس کرتے ہیں۔ لہذا جہاں پر بھی جا کر کیفیت ہو جاتے تو سمجھ لیں کہ وہ گھر یا جگہ آسیبی ہے۔

**انتباہ**:۔ ایسی جگہ یا گھر جہاں پر جا کر آسیبی دباؤ میں اضافہ ہو جائے۔ یعنی طبیعت زیادہ خراب ہونے لگے۔ تو ایسی جگہ یا گھر سے ہر حال میں احتیاط کریں۔ کیونکہ جان ہے تو جہان ہے۔

## گھر روز روز نہیں بنتے

کسی بھی جگہ یا پلاٹ پر گھر بناتے وقت یا کوئی گھر خریدتے وقت اچھی طرح تسلی کر لیں۔ کہ آیا وہ جگہ یا گھر آسیبی تو نہیں ہے۔ کیونکہ اکثر لوگ لاہور میں ایسے مسائل کا شکار ہیں۔ نہ ہی تو ایسے گھروں میں انسان سکون سے رہ سکتا ہے۔ نہ ہی ایسے گھر فروخت ہوتے ہیں

## غیر طبعی موت

جو لوگ غیر طبعی موت کا شکار ہوتے ہیں مثلاً کوئی مرد یا عورت قتل ہو جائے۔ تو ان کی روح اللہ تعالیٰ سے فریاد کرتی رہتی ہے کہ جس طرح اس شخص نے میرے گھر کو تباہ کیا ہے۔ اس شخص کا بھی گھر تباہ ہو۔ ان میں سے بعض ارواح انتقامی کاروائیوں پر اتر آتی ہیں۔ اور جس مقام پر آدمی کا قتل ہوتا ہے۔ وہاں پر وہ ارواح آتی ہیں۔ اور وہاں پر وہ ارواح مختلف طریقوں سے ڈراتی ہیں۔ بعض لوگوں کو سوتے وقت چیخ و پکار کی آوازیں سنائی دیتی ہیں۔ یا پھر رونے کی آوازیں آتی ہیں۔ بعض گھروں میں آگ بھی لگ جاتی ہے۔ ایسے لوگوں کی زندگی عذاب بن کر رہ جاتی ہے۔ اور یہ لوگ آئے دن کسی نہ کسی مصائب کا شکار رہتے ہیں۔ اور پورے گھر پر بندش لگ جاتی ہے۔



قارئین اب ہم سوچ رہے ہیں کہ اگلا کون موضوع لکھیں۔ لیکن اگلا موضوع لکھنے سے قبل ایک بات بار بار مجھے یاد آتی ہے۔ تھوڑی دیر کے بعد میں پھر بھول جاتا ہوں۔ کہ آخر وہ کیا بات ہے۔ جو کہ میں لکھنا چاہتا ہوں۔ وہ بات یہ ہے کہ آپ نے دیکھا ہوگا۔ کہ آسیبی خواتین یا بچوں کا ذکر اس کتاب میں کہیں نظر نہیں آیا۔ کتاب لکھتے وقت میرا خیال تھا کہ آسیبی خواتین کی علامات اور آسیبی امراض سے لگنے والی بیماریاں اسی کتاب میں لکھوں گا۔ لیکن چونکہ مردوں کی بیماریاں اور آسیبی کی علامات اور خواتین کی آسیبی بیماریوں کی علامات میں بہت زیادہ فرق ہے۔ اس لیے اس کتاب میں لکھنا میرے لیے انتہائی مشکل ہو گیا تھا۔ لہذا اس کتاب کو لکھتے وقت میرے اساتذہ اور عامل اور ہمارے حلقے میں یہ بات آئی۔ وہ یہ کہ خواتین کیلئے ایک علیحدہ کتاب (حاضرات آسیب و جنات برائے خواتین) لکھی جائے۔ یہ کام بھی مشکل تھا۔ لیکن ہم نے ہمت نہیں ہاری۔

آج الحمد للہ یہ کتاب بھی آپ کے ہاتھوں کا بوسہ لے رہی ہے۔ میں اپنے پروردگار کا لاکھ لاکھ شکر گزار ہوں۔ جس نے مجھے خواتین کے روحانی پر کتاب حاضرات آسیب و جنات مرتب کرنے کی توفیق عطا فرمائی۔

قارئین ہم نے جو خواتین کے روحانی مسائل پر مبنی کتاب حاضرات آسیب و جنات لکھی ہے۔ امید ہے کہ آپ کو بھی ضرور خوشی ہوئی ہوگی۔ کیونکہ اس سے قبل خواتین کے روحانی مسائل پر کسی نے بھی قلم اٹھانے کی جرأت نہیں کی

# جادو سحر اور آسیبی اثرات کو نہ ماننا

کچھ لوگ سحر وجادو۔ آسیبی اثرات اور بندش وغیرہ کو
سرے سے مانتے ہی نہیں ان کے وجود سے ہی انکاری ہوتے ہیں
اور انہیں مفروضے قرار دیتے ہیں۔

لیکن جب اُن کے ساتھ اس طرح کی صورتحال پیدا ہوتی
ہے۔ تو وہ کہتے ہیں کہ ہمارے اُوپر قدرتی گردش کا دور ہے۔ یا اپنے
مقدر کو موردِ الزام ٹھہراتے ہیں۔ یا بعض کہتے ہیں کہ یہ اللہ کی طرف
سے ہم پر آزمائش ہے

جہاں تک میری ذاتی رائے ہے کہ اِس بات میں کوئی شبہ
نہیں۔ کہ انسان گردشِ ایام کا شکار ہو جاتا ہے جس سے وہ آسائش
وآرام سے نکل کر غربت وافلاس کی جھونپڑیوں کا مکین بن جاتا ہے۔

گردشِ ایام اپنی جگہ برحق لیکن میں یہ کہنا چاہوں گا کہ
غربت وافلاس کا دور دورہ ہو۔ مالی ومعاشی پریشانیاں مسلط
ہو چکی ہوں۔ تنگدستی نے ڈیرے ڈال دیئے ہوں۔ ہر کام میں رکاوٹ
ہو۔ قابلِ قبول لڑکیوں کے رشتے نہ آتے ہوں۔ یا بات چل ختم ہو جاتی
ہو۔ لگے لگائے رشتے بلاوجہ معمولی سی بات پر ختم ہو جاتے ہوں۔ اولاد نہ
ہو یا ہو کر مر جاتی ہو۔ میاں بیوی کے تعلقات میں کشیدگی ہو۔ اچھے بھلے
اور پُرسکون گھر میں بلاوجہ بے سکونی اور انتشار پیدا ہو جائے۔ تو صرف
یہ کہہ کر خاموش ہو جانا کہ ہمارے اُوپر قدرتی گردش کا دور ہے۔
میرے نزدیک سراسر بے وقوفی اور نادانی کی بات ہے۔ کیونکہ ہو سکتا



ہے کہ جسے آپ قدرتی گردش سمجھ رہے ہوں۔ وہ قدرتی گردش نہ ہو۔
سحر وجادو یا آسیبی اثرات کا حملہ ہو۔ تو ایسی صورت میں سحر وجادو۔
آسیبی اثرات کی عکس نہ کرنا در حقیقت اپنے حالات کو گردش کا نتیجہ
قرار دے کر پریشانی کی مدت کو لمبا کرنا ہے۔ اور اسی طرح ایک مدت
کے بعد جب سب کچھ ختم ہو گیا ہو۔ کچھ نہ بچا ہو تو پھر اس طرف متوجہ ہونا کہ شاید
جادو سحر یا آسیبی اثرات کا اثر ہے۔ اپنے آپ کو فریب دینا ہے۔ اور اپنی
مشکلات کو خود زیادہ کرنے کے مترادف ہے۔

عقلمندی اسی کا نام ہے کہ جس پریشانی کا تدارک سالہا
سال بعد حل کر کرنا ہے۔ اُسے ابتداء ہی سمجھ لیا جائے۔ اور اُس پر عمل کر کے
نجات حاصل کر لی تو یہ بات بہتر نہیں ہے؟

## انتباہ:

جادو سحر، آسیبی اثرات اور بندش کے مریضوں کا علاج کرتے
ہوئے مجھے ۱۵ سال ہو چکے ہیں۔ اور اِس دوران میرے پاس
ہزاروں مریض آتے ہیں۔ جن کو اللہ تعالیٰ نے جادو سحر، بندش
اور آسیبی اثرات سے نجات بخشی ہے۔ ایسے مریضوں کا علاج کرتے
وقت میرے سامنے بہت سے مشاہدات آئے ہیں۔ جن کی روشنی میں
میرا ایک حتمی فیصلہ یہ بھی ہے کہ جادو سحر، آسیبی اثرات یا بندش کی
صورت میں اپنے طور پر کوئی بھی ورد۔ وظیفہ یا عمل ہرگز نہ کیا جائے۔
ورنہ سخت نقصان کا اندیشہ ہوتا ہے۔
کیونکہ یہ بات اکثر دیکھنے میں آئی ہے کہ جب لوگ بندش کا

شکار ہو جاتے ہیں۔ تو بعض لوگ عاملین کے پاس نہیں جاتے۔
وہ خود ہی اپنی مشکلات دور کرنے کیلئے کتابوں یا رسائل وغیرہ
سے دیکھ کر ورد/وظیفے یا چلے شروع کر دیتے ہیں۔ یا عام لوگ
اُن کو بتاتے ہیں۔ کہ آپ فلاں مشکل کے حل کیلئے فلاں وظیفہ کریں
اب بتانے والے کو بذاتِ خود یہ پتہ نہیں ہوتا کہ جس کو وہ عمل
یا وظیفہ بتا رہا ہے۔ وہ تو پہلے ہی بندش کا شکار ہے۔ نتیجہ یہ
نکلتا ہے۔ کہ بندش کی صورت میں جب بھی کوئی وظیفہ پڑھا جاتا ہے
تو بجائے فائدے کے اُلٹا نقصان ہونا شروع ہو جاتا ہے۔ اور
بندش میں مزید اضافہ ہو جاتا ہے۔

کیونکہ اگر کسی کا گھر آسیبی ہے تو وظیفہ پڑھنے سے
وہاں پر جنات اور زیادہ مشتعل ہو جاتے ہیں۔ اگر کوئی شخص
آسیبی مریض ہے تو اس کو زیادہ تکلیف دینا شروع کر دیتے ہیں

اسی طرح بعض نام نہاد عاملین کو دیکھا گیا ہے۔
کہ جب اُن کے پاس اس طرح کے مریض جاتے ہیں۔ تو وہ بغیر
تشخیص کے اُن کو تعویذ پہننے یا گھر میں آویزاں کرنے کیلئے دے دیتے
ہیں۔ نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ ایسے لوگوں کو بجائے فائدے کے اُلٹا نقصان
ہونا شروع ہو جاتے ہیں۔ آج کل ہر گلی۔ ہر محلہ ہر شہر میں۔ قسمت
بدلنے کے نام پر جو لوگ بڑے بڑے اور پرکشش بورڈ لگا کر بیٹھے ہیں۔ در حقیقت
یہ عامل نہیں بلکہ پیشہ ور لٹیرے اور ایک مقدس فن کو بدنام کرنے والے مداری ہیں
جنہوں نے ایک دو کتابیں پڑھ کر اپنی دکان سجالی ہے۔ ایسے لوگ خدا کی سیدھی سادی
مخلوق کو لوٹنے میں مصروف ہیں۔ اِن کے کرتوت دیکھ کر اکثر لوگوں کا عاملین پر سے
عقیدہ اور یقین اٹھ گیا ہے۔ اور اصل لوگ بھی اِن کی وجہ سے بدنام ہو گئے ہیں۔



# جعلی و نام نہاد عاملین سے بچو

## تشخیص کے غلط طریقے۔ جعلی حاضرات

قارئین ہم یہاں پر اُن جعلی و نام نہاد عاملین کا ذکر کرتے ہیں
جن کے پاس آسیبی مریضوں کو لے جایا جاتا ہے۔ اب یہ مریضوں
کا کیا حشر کرتے ہیں۔ آپ بھی سنیں۔
(ایسے نام نہاد عاملین کو ہم نے تین گروہ میں تقسیم کیا ہے)

**پہلا گروہ**

(1) بعض نام نہاد عاملین کو دیکھا گیا ہے۔ کہ جب کوئی
ایسا مریض اُن کے پاس جاتا ہے۔ تو وہ بغیر تشخیص
کیے مریض پر تشدد کرنا شروع کر دیتے ہیں۔ یہ لوگ مریضوں
کو ڈنڈوں سے مارتے ہیں۔ کبھی بال پکڑ کر کھینچتے ہیں۔ بعض
اوقات اتنا تشدد کیا جاتا ہے۔ کہ آدمی بے ہوش ہو جاتا ہے۔
کئی لوگ جان سے بھی ہاتھ دھو بیٹھتے ہیں۔ کئی
مریضوں کی ٹانگیں اور بازو ٹوٹ جاتے ہیں۔ تعویذ جلا کر دھواں
کو دھواں دیا جاتا ہے۔ کاغذ کے دھواں سے مریض کا دم گھٹنے لگتا
ہے۔ یاد رہے کہ مارنے پیٹنے والا طریقہ سراسر غلط ہے۔ عوام
الناس کو ایسے جعلی و نام نہاد عاملین سے ہوشیار رہنا
چاہیئے۔

## دُوسرا گروہ

اِس گروہ کے لوگ بڑے ہوشیار اور چالاک ہوتے ہیں۔ ہوتا یوں ہے کہ جب آسیبی مریض ایسے لوگوں کے پاس جاکر اپنی کیفیت بیان کرتے ہیں۔ تو یہ لوگ اِن کو کہتے ہیں۔ کہ اپنے گھر سے مٹی لے کر آؤ یا بعض کہتے ہیں۔ کہ اپنے گھر سے کوئی استعمال شدہ مریض کا کپڑا لے کر آئیں۔

مٹی جو منگوائی جاتی ہے۔ یہ لوگ بڑی ہوشیاری اور چالاکی سے اُن میں لوہے کے ٹکڑے یا سوئیاں یا پرانے تعویذات ڈال دیتے ہیں۔ اور مریضوں کو دکھاتے ہیں۔ کہ آپکے اُوپر بہت زبردست وار کیا گیا ہے۔

اِسی طرح وہ منگوائے ہوئے کپڑے میں بھی سوئیاں یا تعویذات ڈال دیتے ہیں۔ بعض مٹی کے پُتلے یا کپڑے کے پُتلے دکھا دیتے ہیں۔ جن میں سوئیاں لگی ہوتی ہیں۔

## تیسرا گروہ

اِس گروہ کے لوگ فراڈیئے تو نہیں ہوتے۔ البتہ عملیات کے ابتدائی اصول وقواعد سے ناواقف ہوتے ہیں۔ یعنی حاضرات آسیب وجنات کا کام جانتے ہی نہیں ہیں۔

ایسا تجربہ کار لوگوں کو دیکھا گیا ہے۔ کہ جب بھی اُنکے پاس ایسا مریض آتا ہے جس پر جنات وشیاطین یا ہوائی چیز مسلط ہوتی ہیں۔ وہ مریض کو تعویذ لکھ کر گلے / بازو میں ڈال دیتے ہیں۔

نتیجہ یہ نکلتا ہے۔ کہ مریض کو زیادہ تکلیف ہونی شروع ہو جاتی ہے۔ اِس کا دم گھٹنے لگتا ہے۔ سانس تنگ ہو جاتا ہے۔ مریض کو بجائے فائدے کے نقصان ہونا شروع ہو جاتے ہیں۔



قارئین! آپ نے دیکھا ہے کہ جب آسیبی امراض کے لوگ جعلی اور نام نہاد عاملین کے پاس جاتے ہیں۔ تو یہ لوگ مریضوں کے ساتھ کیا سلوک کرتے ہیں۔ مریضوں کو اتنی تکلیف جن بھوتوں سے نہیں ہوتی جتنی عاملین کے پاس جاکر ہوتی ہے۔ مریض اپنی تکلیف تو بھول جاتے ہیں۔ اور جو نئی تکلیف عاملین کی عطا کردہ ہے وہ شروع ہو جاتی ہے۔

اِس میں کوئی شک نہیں۔ کہ اللہ تعالیٰ کے مقدس ناموں اور قرآن مجید کی مبارک آیتوں۔ وظائف اور دعاؤں میں اِس قدر فیوض وبرکات اور عجیب وغریب تاثرات ہیں۔ کہ جن کو دیکھ کر بلاشبہ قدرت خداوندی کا جلوہ نظر آتا ہے۔

جادو اور آسیب وغیرہ کی بلائیں اِتنی خطرناک ہیں کہ حکیموں کی طب اور ڈاکٹروں کی ڈاکٹری اِس منزل سے بالکل لاچار ہے۔

لیکن دعاؤں۔ وظیفوں اور قرآنی آیات کی تاثیرات قہر الٰہی کی وہ تلواریں ہیں۔ جن کی تیز دھار سے جادو ٹونہ آسیب وجنات سب کے سر قلم ہو جاتے ہیں۔ جادو بھی ٹوٹ جاتا ہے۔ اور آسیب بھی بھاگ جاتا ہے اور کبھی گرفتار ہو کر جل جاتا ہے۔

یاد رہے کہ مارنے پیٹنے سے جنات نہیں بھاگتے۔ بلکہ یہ تکلیف مریض کو ہوتی ہے۔ جنات کا کچھ نہیں بگڑتا۔ اس لیئے جو لوگ ایسا کرتے ہیں۔ وہ غلطی پر ہیں۔

ہماری تو یہی دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ایسے جعلی اور نام نہاد عاملین سے ہر ایک کو محفوظ رکھے (آمین)

**نکتہ:** بعض اوقات یہ بھی دیکھا گیا ہے۔ کہ اگر مریض پہ کوئی یا ورغل جنات مسلط ہیں تو عامل نے خالی اُس سے غصے سے بھی بات کی۔ یا اس کو تھپڑ وغیرہ مارا (جیسے کہ لوگ کیا کرتے ہیں) تو مریض کو کوئی تکلیف نہیں ہوتی۔ عامل کو جو مار پڑتی ہے۔ وہ وہاں پر موجود ہر شخص اس تماشہ کو اپنی آنکھوں سے دیکھتے ہیں۔

بعض عاملین تو جان چھڑا کر بھاگ جاتے ہیں۔ بعض مارے جاتے ہیں۔ مجھے لاہور آتے ہوئے تقریباً 3 ماہ ہو گئے ہیں۔ جس شخص کا بھی زائچہ لگایا وہ آسیبی مریض نکلا۔ اس طرح جس بھی گھر گئے۔ وہ گھر آسیبی نکلا۔ اسی طرح اکثر لوگوں کو بندش کا شکار پایا گیا۔

لہذا ہم لاہور شہر کی ایک سروے رپورٹ پیش کر رہے ہیں اس سے معلوم ہوگا کہ آسیبی امراض یا آسیبی گھر ہونے کی وجہ سے لوگ کن کن روحانی مسائل کا شکار رہیں۔ یا کن کن روحانی بیماریوں میں مبتلا ہیں۔

## قرآن میں جنّات کا ذکر

قرآن حکیم میں جنات اور ملائکہ کا تذکرہ ۱۱۸۵ مقامات پر آیا ہے۔ اللہ کی آخری کتاب میں جگہ جگہ جس مخلوق کا ذکر ہے۔ کوئی بھی صاحبِ ایمان انسان اس کے وجود کی تکذیب کیسے کر سکتا ہے۔



# آسیبی اثرات۔ آسیبی گھر

آسیبی گھر اور آسیبی اثرات سے پیدا ہونے والے روحانی مسائل، مرد حضرات کو لگنے والی روحانی بیماریاں۔ لاہور شہر کی ایک سروے رپورٹ پلش خدمت ہے۔

| مسائل/بیماریاں | فیصدی | تشریح |
|---|---|---|
| آسیبی اثرات | ۸۰٪ | لاہور شہر کی ایک سروے رپورٹ کے مطابق تقریباً ۸۰٪ لوگ آسیبی امراض کے مریض ہیں۔ اور شدید قسم کی جناتی بندش کا شکار ہیں۔ ان کے ہر کام میں رکاوٹیں ہیں۔ |
| رشتوں کی بندش | ۸۰٪ | آسیبی اثرات کی وجہ سے نوجوان لڑکوں کے رشتوں ناطوں میں بندش لگی ہوتی ہے جس کی وجہ سے اُن کی شادیاں نہیں ہوتیں یا بات ہو کر ختم ہو جاتی ہے۔ |
| بندشِ کاروبار | ۸۰٪ | آسیبی اثرات کی وجہ سے ہر دوسرے شخص کا کاروبار بالکل بند ہے۔ یا عروج پر پہنچا ہوا کاروبار اچانک زوال پذیر ہو جاتا ہے۔ |

| مسائل بیماریاں | فیصدی | تشریح |
|---|---|---|
| مردبستہ | 10% | آسیبی اثرات کی وجہ سے تقریباً دس فیصدی لوگ بستہ ہیں۔ بستگی کی وجہ سے وہ کسی عورت کے قابل نہیں رہتے۔ اور اُن کی مردانگی تقریباً ختم ہو جاتی ہے |
| طلاقیں | 90% | آسیبی اثرات کی وجہ سے میاں بیوی کے تعلقات میں کشیدگی پیدا ہو جاتی ہے۔ اور بسا اوقات نوبت طلاق تک پہنچ جاتی ہے۔ بعض گھروں میں یہ دیکھا گیا ہے۔ کہ میاں بیوی ایک دوسرے پر جان چھڑکتے ہیں۔ پھر اچانک یہ ہوتا ہے۔ کہ ایک دوسرے کی صورتوں سے بے زار ہو جاتے ہیں۔ |
| بندشِ اولاد | 10% | آسیبی اثرات کی وجہ سے بعض مرد بستہ ہو جاتے ہیں جس کی وجہ سے اُن کی اولاد نہیں ہوتی نہ ہی ایسے مرد کسی عورت کے قابل رہتے ہیں۔ |
| غیر فطری فعل | 1% | شیاطین کا ایک گروہ ایسا ہے۔ جو لڑکوں کے ساتھ اغلام بازی کرتے ہیں۔ میرے پاس بھی دو کیس اسطرح کے آچکے ہیں۔ جن کے ساتھ جنات آکر غیر فطری فعل کرتے تھے۔ میں نے |



| مسائل بیماریاں | فیصدی | تشریح |
|---|---|---|
| | | اُن کا علاج کیا۔ خدا کے فضل وکرم سے وہ دونوں ٹھیک ہو گئے۔ |
| آسیبی گھر | ٨٠% | ایک سروے رپورٹ کے مطابق لاہور میں تقریباً ٨٠% گھر آسیبی ہیں۔ ہر گھر میں جنات وشیاطین کا ڈیرہ ہے۔ آسیبی گھر ہونے کی وجہ سے شدید قسم کی جناتی بندش لگی ہوتی ہے۔ ایسے گھروں کا سکون ختم ہو جاتا ہے۔ باہمی تعلقات نفرت اور عداوت میں بدل جاتے ہیں۔ زندگیاں ناسور بن کر رہ جاتی ہیں۔ ہر وقت لڑائی اور کشاکشی کا ماحول بنا رہتا ہے۔ |
| بدروحیں | 1% | جو لوگ غیر طبعی موت کا شکار ہوتے ہیں۔ اُن کی روحیں بدروحیں بن جاتی ہیں۔ بعض ارواح انتقامی کاروائیوں پر اُتر آتی ہیں۔ وہ گھر میں آتی ہیں۔ اور لوگوں کو مختلف طریقے سے ڈراتی ہیں۔ رونے کی آوازیں آنا۔ پتھر آنے کی آوازیں آنا وغیرہ۔ ایسے گھروں میں دیکھا گیا ہے کہ وہاں |

| مسائل بیماریاں | فیصدی | تشریح |
| --- | --- | --- |
| | | ایک پل کے لیئے بھی سکون نہیں ملتا۔ ایسے متاثرہ گھروں میں شدید قسم کی بندش لگ جاتی ہے۔ ایسے گھروں کے بعض افراد خودکشی پر اتر آتے ہیں۔ وہ سکون کو ترستے ہیں۔ لیکن انھیں ایک پل کیلئے بھی سکون نہیں ملتے |
| گھروں کے نیچے قبرستان کا ہونا | | بعض جگہ یا گھر ایسے دیکھے گئے ہیں۔ جن کے نیچے قبرستان یا کسی بزرگ کا مزار ہوتا ہے۔ ایسے گھروں میں بھی ایک پل سکون نہیں ملتا ایسے گھروں پر بھی شدید قسم کی جناتی بندش لگ جاتی ہے۔ ایسے لوگ آئے دن کسی نہ کسی مصائب کا شکار رہتے ہیں |

قارئین لاہور شہر کی ایک سروے رپورٹ پیش کی گئی۔ آپ نے دیکھا ہوگا۔ کہ لوگ کن کن روحانی مسائل اور بیماریوں کا شکار ہیں۔ یعنی ہر گھر میں کوئی نہ کوئی مسئلہ بنا ہوا ہے۔ اور کسی کے گھر میں بھی سکون نہیں ملتا۔
قارئین۔ آئیں اب یہ دیکھتے ہیں کہ جنات کن لوگوں پر مسلط ہوتے ہیں۔ اب آپ آگے تفصیل پڑھیں۔



# جنات کن لوگوں پر مسلط ہوتے ہیں

بعض لوگوں کا یہ خیال ہوتا ہے۔ کہ کسی پرہیزگار شخص پر جنات مسلط نہیں ہو سکتے۔ جنات ایسے لوگوں پر مسلط ہوتے ہیں۔ جو کہ ناپاک رہتے ہیں۔ نماز نہ پڑھتے ہوں۔ میں آپ کو بتا دوں کہ یہ باتیں سراسر جھوٹ پر مبنی ہیں۔ وہ اس لیے کہ میرے پاس سینکڑوں ایسے مریض آتے ہیں۔ جو کہ پانچ وقت کے نمازی تھے۔ اور کچھ حافظ قرآن بھی۔ اس لیے یہ کہنا کہ نمازی یا پرہیزگار شخص پر جنات مسلط نہیں ہوتے۔ یہ سب جھوٹی باتیں ہیں۔

جنات کن لوگوں پر مسلط ہوتے ہیں۔ یہ راز بھی میں ہی آپ کو بتا سکتا ہوں۔ آج دن تک یہ باتیں کسی نے بھی نہیں لکھیں نہ ہی ایسی باتیں کتابوں میں لکھی ہوئی ہیں۔ یاد رہے۔ کہ جنات ایسے لوگوں پر مسلط ہوتے ہیں۔ جن کی اندرونی قوتیں (ہمزاد) کمزور ہوتے ہیں۔ اندرونی قوتوں کی کمزوری کی وجہ سے بیرونی شیطانی قوتیں حاوی ہو جاتی ہیں۔ اندرونی قوت چونکہ کمزور ہوتی ہے۔ اس لیئے وہ بیرونی قوتوں کا مقابلہ نہیں کر سکتی۔ یعنی اندر سے مزاحمت نہ ہونے کی وجہ سے جنات جسم کے اندر داخل ہو جاتے ہیں۔

اور انسانوں کے رگ و ریشہ میں شامل ہو کر شیاطین کی طرح ان کے خیالات پر چھا جاتے ہیں۔ اور ان کی زبان سے اپنی بات کرتے ہیں۔ اس کی نظروں سے خود دیکھتے ہیں۔ اور ان کی ہڈیوں کا گودا چوس چوس کر انہیں نیم مردہ اور نیم دیوانہ بنا کر رکھ دیتے ہیں۔

**دوسری وجہ۔** بعض حاسد اور مخالف قسم کے لوگ سفلی علم کے ذریعے دوسروں پر جنات مسلط کروا دیتے ہیں جس سے ان کو جسمانی بیماریاں لگ جاتی ہیں۔ اور کاروبار تباہ و برباد ہو جاتا ہے۔ گھر میں لڑائی جھگڑا اور بے برکتی ہو جاتی ہے۔ اور ایک پل کے لیئے بھی سکون نہیں رہتا۔ اور پورے گھر پر بندش لگ جاتی ہے۔

## س۔ آسیب زدہ اور مسحور میں کیا فرق ہے

ج۔ آسیب زدہ اور مسحور میں یہ فرق ہوتا ہے۔ کہ آسیب زدہ شخص پر جنات کسی بے احتیاطی کے تحت خود بخود ہی مسلط ہو جاتے ہیں۔ جبکہ مسحور پر عامل خود جنات مسلط کرتا ہے۔ جب کہ اور بیرٹیم نے یہ بات لکھی ہے۔

## جنات سے دوستی

بعض لوگوں کو دیکھا گیا ہے کہ ان کے پاس جنات آتے ہیں۔ اور وہ انھیں کوئی تکلیف نہیں دیتے۔ بلکہ ہر طرح کی چیزیں / خبریں دیتے ہیں۔ اور سہولتیں بھی دیتے ہیں۔ اور بعض کی آمدنی کا بھی انتظام کیا ہوا ہے۔ یعنی روپیے پیسے بھی دیتے ہیں۔ اور جس چیز کے لوگ طلبگار ہوتے ہیں۔ وہ بھی لا کر دیتے ہیں۔

## س۔ مقرون کسے کہتے ہیں؟

ج۔ ایسا شخص جس کے اوپر قرین (ہمزاد) کا اثر ہو۔ اسے مقرون کہتے ہیں۔ قرین (ہمزاد) انسان کے ساتھ پیدا ہوتا ہے۔ بوقت موت یہ مرتا نہیں بلکہ قبر پر موجود رہتا ہے۔ تسخیر کے بعد عامل کو ہر طرح کی خبریں لا دیتا ہے ہر طرح کا کام کرتا ہے۔ اور عامل دوسروں پر بھی اس کو مسلط کر سکتا ہے۔



## س۔ مجنون سے کیا مراد ہے!

ج۔ آسیبی مریض جو خلاف عقل یا زائد قوت بشری باتیں کرتا ہو جس کو اچھے برے کی تمیز نہ ہو۔ گالیاں بکتا ہو۔ سر کے بال نوچتا ہو۔ لوگوں کو مارتا۔ ایسے آسیب زدہ کو مجنون کہتے ہیں۔

قارئین کرام۔ جنات کن لوگوں پر مسلط ہوتے ہیں۔ اسکی مکمل تفصیل آپ پڑھ چکے ہیں۔ کہ اندرونی قوتوں کی کمزوری کی وجہ سے جنات حاوی ہو جاتے ہیں۔ اور لوگ ان کے عمر بھر کیلئے غلام بن جاتے ہیں۔ جن کو آسیبی مریض کہا جاتا ہے۔

ہمارے پاس بھی بہت سے مریض اس طرح کے آتے کہ جن کو جنات سے کسی طرح بھی نجات نہیں مل رہی تھی۔ ایسے مریضوں کو ہم نے روحانی قوتوں کی بیداری کیلئے ورد/ وظیفے بتائے۔ نتیجہ یہ نکلا کہ ایسے لوگوں کی اندرونی قوتیں (ہمزاد) بیدار ہو گئیں۔ اس کے بعد نہ ہی تو ان کے اوپر کسی طرح کا جادو و سحر چلا نہ جنات مسلط ہوتے۔ بلکہ ان کو ہمیشہ کیلئے آسیبی اثرات سے نجات مل گئی۔

قارئین آسیبی مریضوں پر جب حاضرات کی جاتی ہے تو کس طرح سے جنات مسلط ہوتے ہیں۔ آپ اس کی تفصیل ملاحظہ کر سکتے ہیں۔

| جنات کے گروہ | آسیبی مریضوں پر مسلط شدہ جنات کی تفصیل |
| --- | --- |
| پہلا گروہ | یہ گروہ انتہائی خطرناک ہوتا ہے۔ جب بھی کسی مریض پر حاضرات کی جاتی ہے۔ تو مریض کو پہلے نشہ جیسی کیفیت ہونے لگتی ہے۔ اس کے بعد مریض کے ہاتھ پاؤں مڑنے لگتے ہیں۔ اور وہ تڑپنے لگتا ہے۔ جیسے مرگی کا دورہ پڑھتا ہے۔ اس کے بعد جب عامل جنات سے بات چیت کرتا ہے۔ تو وہ باتوں کا جواب دیتا ہے۔ مریض کو کسی طرح کی ہوش نہیں ہوتی۔ جسم میں داخل ہونے کے بعد مریض کے ذہن دماغ اور خیالات پر چھا جاتے ہیں۔ اور مریض کی زبان سے اپنی بات کرتے ہیں۔ اس کی نظروں سے خود دیکھتے ہیں۔ ایسے موقع پر دیکھا گیا ہے۔ کہ ایک ناخواندہ شخص بھی انگلش۔ فارسی۔ عربی وغیرہ بول سکتا ہے۔ یعنی جس زبان میں بات کی جاتے۔ اُسی زبان میں عامل کو جواب ملے گا۔ جب حاضرات ختم کی جاتی ہے۔ تو پھر پہلے کی طرح ہاتھ پاؤں مڑتے ہیں۔ اور مریض اپنی اصل حالت میں آجاتا ہے۔ |
| نکتہ | ایسے مریض جن پر اس طرح کے جنات مُسلط ہوتے ہیں۔ ان کو تین چار روز کے بعد یا ممکن ہے۔ کہ ایک ہفتہ یا پندرہ دن کے بعد دورہ پڑتا ہے۔ اور اس طرح مریض |



| جنات کے گروہ | آسیبی مریضوں پر مُسلط شدہ جنات کی تفصیل |
| --- | --- |
| | پر یہ جنات حاضر ہوتے ہیں۔ اکثر دیکھا گیا ہے کہ اُس کو اُس وقت گھر کے افراد ان جنات سے بات چیت بھی کرتے رہتے ہیں۔ مریض کی یہ حالت دیکھ کر بعض لوگ ان جنات کو بُرا بھلا کہتے ہیں۔ ان کو گالیاں دیتے ہیں کہ اس کو کیوں پکڑا ہوا ہے۔ اس نے تمہارا کیا بگاڑا ہے۔ وغیرہ۔ وغیرہ |
| دُوسرا گروہ | یہ گروہ پہلے گروہ سے بھی زیادہ خطرناک ہوتا ہے۔ اس گروہ کے شیاطین انتہائی طاقت ور ہوتے ہیں۔ جب مریض پر حاضرات کی جاتی ہے۔ یا مریض کو جب خود ہی دورہ پڑتا ہے۔ تو اس وقت دیکھا گیا ہے کہ مریضوں میں اس قدر طاقت آجاتی ہے کہ اگر تین چار لوگ بھی مریض کو پکڑنا چاہے تو وہ پکڑ نہیں سکتے۔ اور چھڑا کر بھاگ جاتے ہیں۔ بعض مریضوں کو رسیوں یا زنجیروں سے باندھا گیا ہے۔ وہ بھی ان کو توڑ کر بھاگ جاتے ہیں۔<br>ایسے مریضوں کو بھی دیکھا گیا ہے۔ کہ ان کو تین چار روز کے بعد دورہ پڑتا ہے۔ لیکن بعضوں کو ہر روز بھی دورہ پڑتا دیکھا گیا ہے۔ |

| جنات کے گروہ | آسیبی مریضوں پر مسلط شدہ جنات کی تفصیل |
| --- | --- |
| تیسرا گروہ | اس گروہ کے شیاطین انتہائی چالاک اور ہوشیار ہوتے ہیں۔ اکثر عامل بھی ہوتے ہیں۔ یہ گروہ چوبیس گھنٹے یعنی ہر وقت مریض کے اوپر مسلط رہتے ہیں۔ مریض کی زبان سے اپنی بات کرتے ہیں۔ اور اسکی آنکھوں سے خود دیکھتے ہیں۔ کچھ وقت کیلئے یہ مریضوں کو خود ہی چھوڑ کر چلے جاتے ہیں۔ لیکن دوبارہ پھر آجاتے ہیں۔ ایسے مریضوں کا علاج انتہائی مشکل سے ہوتا ہے۔ |
| چوتھا گروہ | یہ گروہ بھی انتہائی خطرناک ہوتا ہے۔ مریض جب چلتا ہے۔ تو اُس کو محسوس ہوتا ہے۔ کہ میرے ساتھ اور بھی کوئی چل رہا ہے۔ بعض اوقات مریضوں کو غیر متعلقہ باتوں کی آوازیں بھی آتی ہے۔ پیچھے مڑ کر دیکھنے پر کچھ نظر نہیں آتا۔ ایسے مریضوں کو ڈر خوف لگتا ہے اور ہر طرح کی بندش لگ جاتی ہے۔ ایسے مریضوں کو کسی طرح کا دورہ نہیں پڑتا۔ صرف انکا سر اور کندھے وزنی رہتے ہیں۔ جب عامل ایسے مریضوں پر حاضرات کرتا ہے۔ تب یہ حاضر ہوتے ہیں۔ |



| جنات کے گروہ | آسیبی مریضوں پر مسلط شدہ جنات کی تفصیل |
| --- | --- |
| پانچواں گروہ | اس گروہ کے لوگ زانی ہوتے ہیں۔ اور غیر فطری فعل کا بھی شوق رکھتے ہیں۔ مریض پر مسلط ہو کر اُس کا ذہن زنا کی طرف لگا دیتے ہیں۔ ایسے مریضوں کے سامنے جو بھی عورت آتی ہے وہ خود بخود ہی اسکام کی طرف راغب ہو جاتا ہے۔ جسم تو مریض کا ہوتا ہے۔ لیکن یہ سب کچھ جنات کر رہے ہوتے ہیں۔ |
| چھٹا گروہ | اس گروہ کے لوگ بھی زانی ہوتے ہیں۔ یہ کنواری عورتوں کی بجائے یہ لڑکوں کو پسند کرتے ہیں۔ اور رات کو اکثر لڑکوں سے بدفعلی کرتے ہیں۔ میرے پاس دو، تین کیس اس طرح کے آچکے ہیں۔ بڑی مشکل سے ایسے مریضوں کو نجات دلائی گئی ہے۔ |
| ساتواں گروہ | اس گروہ کا کام لوگوں (مردوں) کو بستہ کرنا ہوتا ہے۔ جس شخص پر مسلط ہو جاتے ہیں وہ شخص کسی عورت کے قابل نہیں رہتا اور اس کی مردانگی تقریباً ختم ہو جاتی ہے۔ |

| جنات کے گروہ | آسیبی مریضوں پر مسلط شدہ جنات کی تفصیل |
|---|---|
| آٹھواں گروہ | اس گروہ کا کام بندش لگانا ہوتا ہے جس شخص پر مسلط ہو جائیں۔ اس کا کاروبار بند ہو جاتا ہے حصولِ رزق کے تمام راستے بند کر دیتے ہیں۔ اپنے پرائے ہو جاتے ہیں۔ دوست و مددگار دشمن بن جاتے ہیں۔ انسان جو بھی کام کرے گا۔ اس میں رکاوٹ ڈال دیتے ہیں۔<br>جنات کے باقی جو گروہ ہیں۔ ان سب کی تفصیل کتاب حاضرات آسیب وجنات (برائے خواتین) میں لکھی گئی ہے۔ |

## جنات کی کثرت آبادی

روایت میں آتا ہے کہ جو جنات عورتوں اور مردوں کو ستایا کرتے ہیں۔ وہ بہت سی قسم کے ہیں۔ ایسے جنات کی ستر قومیں ہیں اور ہر قوم کے ستر ہزار قبیلے ہیں اور ہر قبیلے میں ستر ہزار افراد ہیں۔ اگر آسمان سے سوئی پھینکی جائے۔ تو وہ زمین پر نہ گرے بلکہ ان کے سروں پر رُک جائے گی۔



## عامل کیلئے خصوصی ہدایات

آسیبی مریضوں پر حاضرات کرنے سے قبل عامل کیلئے جن باتوں کا جاننا ضروری ہے۔ ان کو وضاحت سے لکھ رہا ہوں۔ تاکہ کوئی بھی نکتہ پوشیدہ نہ رہے۔ اگر عامل لکھی گئی ہدایات پر عمل کرے گا۔ تو ان شاء اللہ اس کو حاضرات میں ناکامی ہرگز نہ ہوگی۔

(۱) عامل کو چاہیئے کہ آسیبی مریضوں پر حاضرات اپنے گھر میں ہرگز نہ کرے۔ گھر سے باہر کسی علیحدہ جگہ پر کرے۔ کیونکہ اکثر دیکھا گیا ہے کہ جہاں پر حاضرات کی جاتی ہے۔ وہاں پر بندش لگ جاتی ہے۔ ہاں اگر عامل کے پاس کوئی بندش کا توڑ ہے تو پھر کوئی مضائقہ نہیں جہاں پر چاہے حاضرات کرے۔

(۲) حاضرات کرتے وقت عامل کے پاس کوئی دوسرا شخص نہیں ہونا چاہیئے۔ ورنہ حاضرات کے وقت جنات کسی دوسرے شخص پر بھی اثر انداز ہو سکتے ہیں۔ اس لئے مکمل احتیاط کریں۔

(۳) عامل کو چاہیئے کہ کسی بھی مریض پر حاضرات کرنے سے قبل اپنی حفاظت کیلئے حصار کرے۔ یا کوئی تعویذ حفاظت کے لئے اپنے پاس رکھے ورنہ سخت نقصان کا اندیشہ ہے۔

(۴) حاضرات کرنے سے قبل اگر مریض کے گلے یا بازو پر پہلے کوئی تعویذ ہو تو وہ اتروا دیں۔ ورنہ حاضرات نہ ہو گی۔

(۵) حاضرات کرنے پر اگر کوئی جن مریض پر حاضر نہ ہو۔ مریض کے سر اور کندھے وزنی ہو جائیں تو جانو کہ مریض پر جنات کے اثرات ہیں

(۶) عامل نے جس جگہ پر آسیبی مریض پر حاضرات کی ہو۔ اس کے بعد اس جگہ پر بندش کو رفع کرنے کے لیے وہاں پر کوئی تعویذ جلاتے یا کوئی تعویذ پانی میں گھول کر اس کا پانی پورے گھر میں چھڑک دیں۔ ورنہ بندش لگ جائے گی۔

اسی طرح عامل کو بھی چاہیے کہ وہ حاضرات سے فارغ ہو کر کوئی تعویذ پانی میں گھول کر اس سے غسل کر لے۔ یا کوئی نقش جلائے ورنہ عامل پر ہر طرح کی بندش لگ جاتی ہے۔ یہ تمام باتیں ہمارے تجربات میں آ چکی ہیں۔ کسی شک و شبہ کی گنجائش نہیں ہے۔

(۷) اگر عامل حاضرات آسیب وجنات میں ماہر نہیں ہے۔ یا وہ جنات کا علم نہیں جانتا۔ تو بہتر ہے کہ وہ اس کام سے دور ہی رہے۔ ورنہ سخت نقصان کا اندیشہ ہے۔

(۸) عامل کو چاہیے کہ وہ کسی بھی آسیبی مریض پر حاضرات کرنے سے قبل مریض سے یہ بات پوچھ لے کہ اس کو کس طرح کا دورہ پڑتا ہے کیونکہ بعض جنات اس قدر طاقتور ہوتے ہیں۔ کہ جب مریض پر



حاضر ہوتے ہیں تو مریض میں اس قدر قوت آ جاتی ہے۔ کہ وہ چار یا پانچ آدمیوں کو آسانی سے مار پیٹ سکتا ہے۔
اگر کسی بھی مریض پر اس طرح کے جنات حاضر ہوتے ہوں تو حاضرات سے قبل ایسے مریض کو اپنے کسی مضبوط رسّی کے ساتھ باندھ لیں۔ ورنہ سخت نقصان کا اندیشہ ہے۔

(۹) اگر کوئی ایسا آسیبی مریض ہو جس پر جنات حاضر ہوتے ہوں لیکن اس کو عامل کے پاس لے جا کر حاضر نہ ہوتے ہوں۔ تو عامل کو چاہیے کہ وہ کسی بھی مریض پر تشدد نہ کرے۔ کہ جنات حاضر نہیں ہو رہے بلکہ وہ اپنی کمزوری اور ناکامی تصور کرے۔ اگر وہ ایسے مریضوں پر تشدد کرے گا یا ان کو مارے گا۔ تو جنات مریضوں کو چھوڑ کر عامل کے اوپر مسلط ہو جائیں گے۔ اور ہر طرح کی بندش لگا دیں گے اور پھر کوئی علاج کارگر نہ ہو گا۔

(۱۰) جب کہ ہم نے گزشتہ کسی صفحہ پر یہ بات لکھی ہے۔ کہ بعض مریضوں کے ساتھ ہر وقت جنات حاضر رہتے ہیں۔ مریض کی زبان سے اپنی باتیں کرتے ہیں۔ اپنے مریض کو اچھے برے کی تمیز نہیں رہتی۔ وہ گالیاں بکتا ہے۔ اور لوگوں کو مارتا بھی ہے اور عجیب طرح کی حرکتیں بھی کرتا ہے
ایسے مریضوں پر حاضرات کی ضرورت نہیں ہوتی۔ کیونکہ جنات اس کے اوپر ہر وقت مسلط ہوتے ہیں۔ لہٰذا عامل کو چاہیے کہ ایسے مریضوں پر بھی تشدد نہ کرے۔ ہاتھ یا ڈنڈے استعمال کرنے کی بجائے وہ اپنا علم استعمال کرے۔ ورنہ سخت نقصان کا اندیشہ ہے۔

(۱) جب مریضوں پر جنات حاضر ہوتے ہیں۔ تو عامل کے پاس اُس وقت تین۔ آپشنز ہوتے ہیں۔

۱۔ دوبارہ نہ آنے کا وعدہ لے کر چھوڑ دے۔

۲۔ قید کر دے۔

۳۔ جلا دے

اب جو کچھ عمل آپ کے پاس ہے۔ اِن میں اس جن کی کاٹ دریافت کریں۔ اگر قید کرنا ہے تو قید کر دیں۔ اگر جلانا ہے تو جلا دیں۔ یہ عامل کی اپنی قوت پر منحصر ہے۔

اگر عامل نااہل ہے۔ اُس کے پاس ایسا کوئی عمل نہیں ہے۔ تو ہمارا مشورہ یہی ہے۔ کہ وہ اس کام سے دور ہی رہے۔ تو بہتر ہے۔ ورنہ سخت نقصان کا اندیشہ ہے۔

## جنات کو دیکھنے کا طریقہ

اُلو کی آنکھ کو باریک پیس کر اگر سُرمے میں تحلیل کر لیں۔ اور اس سُرمے پر ۱۱ مرتبہ سورۃ جن پڑھ کر دم کر دیں۔ پھر جو بھی اس سرمے کو اپنی آنکھوں میں لگائے گا۔ اس کو جنات نظر آئیں گے۔ بعض حکماء نے فرمایا ہے کہ صرف جنات ہی نہیں بلکہ تمام پوشیدہ مخلوقات نظر آئے گی۔



# علاج کے دو طریقے

قارئین آسیبی امراض کے مریضوں کیلئے علاج کے دو طریقے ہوتے ہیں۔ پہلا طریقہ حاضرات کا ہے۔ مریضوں پر حاضرات کر کے مسلط شدہ چیز کو قید کیا جاتا ہے۔ یا وہ نہ مانے تو اس کو جلا دیا جاتا ہے۔ اور مریضوں کی جان ہمیشہ کے لیے چھوٹ جاتی ہے۔

دوسرا طریقہ بغیر حاضرات کے ہے۔ وہ اس طرح ہے کہ نقش مریض کو سامنے بٹھا کر جلاتے جاتے ہیں۔ اور چیزیں بغیر حاضر ہوئے جل جاتی ہیں۔ بعض اوقات مریض خود بھی ان کو جلتا ہوا دیکھتا ہے۔ اس کتاب میں ہم نے قارئین کیلئے دونوں طریقے لکھے ہیں۔ جو آسان لگے یا جس سے مریض کو افاقہ ہو۔ وہی طریقہ اختیار کریں۔ اور آسیبی مریضوں کو جنات سے ہمیشہ کے لیے نجات دلائیں۔

یاد رہے کہ یہ امراض بڑی تکلیف دہ ہوتے ہیں۔ آسیبی مریضوں کو ایک پل کے لیے بھی سکون نہیں ملتا۔ ان کی نیندیں حرام ہو جاتی ہیں۔ دوسرا ایسے آسیبی مریضوں پر ہر طرح کی بندش لگ جاتی ہے۔ اپنے لوگ بھی ایسے موقعوں پر پرائے ہو جاتے ہیں۔ دوست اور مددگار سب دشمن بن جاتے ہیں۔ ہماری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ہر شخص کو آسیبی امراض اور بندشوں سے محفوظ رکھے۔ (آمین)

اب ہم کتاب کا آغاز کر رہے ہیں۔ امید ہے کہ حاضرات آسیب وجنات کے ابتدائی اصول و قواعد آپ نے ذہن نشین کر لیے ہوں گے۔

# نادِ علی

جو لوگ حاضرات آسیب وجنات کا شغل اختیار کرنا چاہیں۔ تو اُن کے لیئے یہ بات لازم ہے کہ وہ نادِ علیؑ کو روزانہ ایک وقت مقررہ کر کے ۱۱۵ مرتبہ پڑھیں۔ اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں روزانہ پڑھائی کا ایک وقت مقررہ ہونا ضروری ہے۔ جگہ کی پابندی لازمی نہیں ہے۔ ناغہ ہرگز نہ ہو۔ کسی طرح کی پرہیز نہیں ہے انشاء اللہ تین چلّوں کے بعد عامل کے اندر زبردست قوتیں بیدار ہونا شروع ہو جائے گی۔ اور اُس کو درج ذیل فوائد حاصل ہونگے

۱۔ عامل جنات کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر بات کر سکتا ہے۔
۲۔ یہ عمل ایسا ہے۔ جیسے کہ آپ کے ہاتھ میں زنجیر ہو۔ اس عمل کی بدولت تمام جنات و موکلات بندھ جاتے ہیں۔ عامل جس جنات کو چاہے قید کر سکتا ہے۔
۳۔ آسیبی مریض پر جو بھی چیز ہوگی۔ وہ اس عمل کی بدولت حاضر ہوگی۔
۴۔ اس عمل کی بدولت عامل خود بھی جنات موکلات کا مشاہدہ کر سکتا ہے۔
۵۔ عامل اگر چاہے تو اپنے اُوپر بھی حاضرات کر سکتا ہے۔
۶۔ آسیبی مریضوں پر حاضرات کے وقت فرقہ مخالف نہ ہی تو عامل کو کسی طرح نقصان پہنچا سکتا ہے۔ نہ ہی عامل پر بندش لگا سکتا ہے۔ نہ ہی کوئی جن سرکشی اختیار کر سکتا ہے۔

(نادِ علیؑ اگلے صفحے پر لکھی گئی ہے)



# نادِ علی

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

نَادِ عَلِيًّا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ ۝ تَجِدْهُ عَوْنًا لَّكَ

فِي النَّوَائِبِ ۝ كُلُّ هَمٍّ وَّغَمٍّ سَيَنْجَلِيْ

بِنُبُوَّتِكَ يَا مُحَمَّدُ بِوِلَايَتِكَ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ

يَا عَلِيُّ ۝

# دعائے دفع آسیب وجنات

یا الٰہی بحق ھٰذہ الاسرار وبحق
الخفی وبحق اسم العظیم وبحق ان
تصلی علی محمد وان تقضی حاجتی وتوصلنی
بطفک المرادی وان تدفع عنی شر
خلقک وبحق کن فیکون ؕ وان تسخر لی
الجن والانس لیعینونی من الحوائج الدنیا
والاٰخرہ برحمتک یا ارحم الراحمین ؕ

یا قمطائیل یا عمطائیل یا طمطائیل
یا طلمطائیل یا طمقائیل یا عطفائیل
یا طلططائیل یا مصللیائیل افحسبتم انما
خلقنکم عبثا وانکم الینا
ترجعون ؕ

صبح وشام ۱۱ مرتبہ ورد کریں۔



# حصار

آیت الکرسی وچ قرآن
میں تیرا بندہ تو نگہبان
لوہے کا جندرہ تانبے کا کوٹ
یا محمد صاحب تیری اوٹ
یا محمد صاحب چڑھے سرکار
چاروں گھاٹاں خبردار۔
بحق لا الٰہ الا اللہ محمد
رسول اللہ ﷺ

**ترکیب:** ۷ مرتبہ پڑھ کر دستک دیں۔ ایک مرتبہ پڑھ کر اوپر کی جانب دم کریں۔ آپ کے چاروں طرف روحانی حصار ہو جائے گا۔ جو بارہ گھنٹے تک قائم رہے گا۔

**فوائد:** یہ حصار قدرت کا ایک انمول تحفہ ہے۔ جو بزرگوں کے تجربات کی کسوٹی پر ہر مشکل میں پورا اترتا ہے ہر قسم کی ارواح خبیثہ۔ جنات۔ بھوت پریت وغیرہ کے بد اثرات سے محفوظ رکھتا ہے۔ ہر قسم کے ہمزاد۔ جنات۔ اور ماورائی مخلوق کے اعمال کرتے وقت یہ حصار اکسیر ہے۔

## خصوصی حصار پنجتن پاک برائے آسیب

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

پیش محمد مصطفٰی پس علی مرتضٰی دست راست
امام حسن مجتبٰی دست چپ امام حسین شہید کربلا
کلید داؤد علیہ السلام قفل سلیمان پیغمبر نگہبان پاک ذات
بحق لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ
یا حافظ۔ یا حفیظ۔ یا ناصر یا نصیر
یا رقیب یا وکیل یا اللہ یا اللہ یا اللہ۔ یا علیقا
یا ملیقا خالق الصا مخلوق کا فعا شافعا
مرتضٰی بحق یا بدوح۔ وننزل من القرآن
ما ھو شفاء و رحمۃ للمومنین۔

ماہ لوسا ورضاتن دو دعوۃ
رد بلیہ و رجال الغرب بحق محمد مصطفٰی
کھلا کھلا ارحم ارحم ارحم ترحم عند حم
عقد تم فوفلیس باللہ لو سلیمان بن
داؤد علیہم السلام
بند شود۔ بند شود۔ بند شود

(ترکیب اگلے صفحے پر ملاحظہ کریں۔)



## ترکیب

اگر بصورت پریت۔ آسیب یا جن کسی پر اثر
انداز ہو جاتے۔ اور سرکشی اختیار کرے۔ تو عامل
اس خصوصی حصار پنجتن پاک کو ماش کے 9 دانوں
پر پڑھ کر مریض کو غضب ناک ہو کر ماریں۔
اس سے قبل یہ حصار خود بھی دم کریں۔ تاکہ
خود بھی حفاظت خدا میں رہے۔ اب بلا خوف و خطر
آسیب سے دبنگ لہجے میں گفتگو کریں۔ اور اسے مریض
کے بدن کو چھوڑنے کا کہیں۔
اگر مان جاتے تو بہتر ہے۔ وگرنہ آئندہ
صفحات پر دیتے گئے نقوش برائے جنات و آسیب
جلانے کے لیئے کوئی سا نقش مکمل ترکیب کے ساتھ
لکھ کر جلا دیں۔

**نوٹ:** حصار کا عامل بننے کے لیئے 40 یوم تک
115 مرتبہ بعد از نماز عشاء بلا ناغہ
حصار کا عمل پڑھ کر عامل بن سکتے ہیں۔ تبھی
یہ حصار مکمل تاثیر ظاہر کرے گا۔

